یہ زیورِ معانی کسکی کریں گے زینت ۔۔۔ لفظوں کے یہ نگینے کیوں آپ جڑ رہے ہیں

۱۴۹۰ ترقی کی نئی راہیں جو زیرِ آسماں نکلیں ۔۔۔ میاں مسجد سے نکلے اور حرم سے بیبیاں نکلیں
مصیبت میں بھی اب یادِ خدا آتی نہیں انکو ۔۔۔ دعا منھ سے نہ نکلی پاکٹوں سے عرضیاں نکلیں

۱۴۹۱ سکھاتے ہیں جو اغیار اُسی کے دل سے شیدا ہیں ۔۔۔ نہ جانا یہ کہ ہم کیا ہیں یہی سمجھے کہ وہ کیا ہیں
خرابی بے اصولی تفرقہ ۔ اسکا نتیجہ ہے ۔۔۔ تماشائی ہیں وہ ۔ اُنکے لیئے ہم اک تماشا ہیں

۱۴۹۲ ہماری حالت کو کچھ نہ پوچھو ۔۔۔ فعول فعلن فعول فعلن فعول فعلن فعول فعلن
پچھاڑیں کھاتے ہیں ہوٹتے ہیں پکڑتے ہیں شیخ جی کا دامن ۔۔۔ مگر مشینیں جو چل رہی ہیں انھیں میں اُلجھے گھسٹ رہے ہیں

۱۴۹۳ وہ فقط وضع کے کشتہ ہیں نہیں قید کچھ اور ۔۔۔ بھینس کو گون پہنا دیجئے عاشق ہو جائیں

۱۴۹۴ طعنے سنتے ہیں مگر شعر کہے جاتے ہیں ۔۔۔ داد کے شوق ہیں بیداد سہے جاتے ہیں
رزولیوشن ہی کے تختے کا سہارا ہے فقط ۔۔۔ بحرِ تدبیر ترقی ہیں بہے جاتے ہیں
ملک الموت نے نوٹس نہ دیا تھا افسوس ۔۔۔ اس کمیٹی کے بہت کام رہے جاتے ہیں
آپ فرماتے ہیں ہو بھر ترقی کی ہوا ۔۔۔ موجیں کہتی ہیں کہ یہ خود ہی بہے جاتے ہیں

۱۴۹۵ گرجا میں ٹٹ صفا مسجد میں شیخ صاحب ۔۔۔ بدھو غلا اسوفی کے کمرے میں مٹر رہے ہیں
خاک اُڑ رہی ہے گھر میں بوڑھی میں غل مچا ہے ۔۔۔ نہ سمجھے ہیں مخالف بھائی سے لڑ رہے ہیں

۱۴۹۶ تعلیم لڑکیوں کی ضروری تو ہے مگر ۔۔۔ خاتونِ خانہ ہوں وہ سبھا کی پری نہ ہوں
ذی علم متقی ہوں جو ہوں اُنکے منتظم ۔۔۔ اُستاد اچھے ہوں مگر اُستاد جی نہ ہوں

۱۴۹۷ یہ لیڈر سا خود ہی مضطر ہیں مگر عشوے دکھاتے ہیں ۔۔۔ جو شخصی زندگی ہے اسکو یہ قومی بتاتے ہیں
بجز الفاظ کے حاوی نہیں کُلّی پہ کام اُنکے ۔۔۔ یہ خود جزئی ہیں لیکن گیت کُلّی کا سناتے ہیں

۱۴۹۸ اللہ نے کہا ہے تم زیرِ امتحاں ہو ۔۔۔ ہم جانتے ہیں بس ہم دنیا کے ممتحن ہیں

خود نفس کے ہیں تابع تقویٰ سے ہیں بے تعلق — اوروں پہ نکتہ چینی میں غرق رات دن ہیں

۱۴۹۹ خانہ جنگی ہی میں حضرت مرد ہیں — عیب جوئی کے ہنر میں فرد ہیں
اپنوں ہی کے واسطے ہیں شعلہ خو — سامنے غیروں کے بالکل سرد ہیں

۱۵۰۰ اُدھر جوانوں کو ہے یہ سودا کہ سرِ بازار آئیں — اُدھر خواتینِ خلوت آرا ہنوز ستائی پیچ میں ہیں
مگر یہ قیدِ حرم کہاں تک حجاب کے دن نقاب کب تک — کہ گبر و ترسا کی لیڈیاں بھی شریکِ واعظ کی فوج میں ہیں

۱۵۰۱ سوئے مسجد اس نئی تہذیب کی راہ اب کہاں — تھینک یو میں صرف ہیں الحمد للہ اب کہاں
ہم غریبوں ہی کو لازم ہے توجہ اس طرف — التفاتِ صاحبانِ شوکت و جاہ اب کہاں
بزم آخر میں اب ہیں جو تھے درویش دوست — شوق ہے دربار کا وہ ذوقِ درگاہ اب کہاں

۱۵۰۲ مرے نزدیک تو بے اصل یہ اشکال ظاہر ہیں — جو اچھے ہیں وہ مومن ہیں بُرے جو ہیں وہ کافر ہیں
وہی ہیں پاک طینت لو لگی ہے جن کی خالق سے — نہیں ہے شرک کی جن میں نجاست بس وہ طاہر ہیں

۱۵۰۳ اللہ کو جگہ دے تو اپنے دل میں اکبر — اللہ خود ہی دیگا تجھکو جگہ دلوں میں
اللہ ہی کو سمجھو مقصودِ علم و دانش — اللہ ہی کو چاہو ہستی کی منزلوں میں
خوف و رجا سے دیکھو ہر دم اسی کی جانب — فطرت کے منظروں میں طاعت کے سلسلوں میں
کرتے ہو ساتھ ادب کے جب ذکر تم خدا کا — ہوتے ہیں خوش ملائک بھی اپنی محفلوں میں
جو دین کے ہیں عالم راہِ خدا کے ہادی — تم سمجھو خود کو ناقص بس وہ ہیں کاملوں میں
مسلم شریکِ ملت ہو بھی جو لغزشوں میں — کم وقت اپنا کاٹو طعنوں میں اور گِلوں میں
شامل تمہاری صف میں طاقت ہے وہ تمہاری — کافی ہے یہ نہیں ہے وہ حق کے مبطلوں میں
رُحَمَآءُ بَیْنَہُم پر رکھو نظر ہمیشہ — ہمدرد یہ طریقہ ہے سخت مشکلوں میں
ہنگامہ جو ہے شوقِ اعزاز و فکرِ روزی — کوشش کرو مگر تم شامل ہو عاقلوں میں

۱۰۲۰ خواہ صاحب کو تم سلام کرو — خواہ مندر میں رام رام کرو
بھائی جی کا فقط یہ مطلب ہے — جسمیں روپیہ ملے وہ کام کرو

۱۰۲۳ پڑھ دیا اکبرِ مغموم نے یہ شعرِ بلیغ — جب کہا اُس سے کہ اس بزم میں کچھ تم بھی کہو
چین کے ساتھ ہم اسوقت بھی رہ سکتے ہیں — شرط یہ ہے کہ فقط پیٹ ہو اور آنکھ نہ ہو

۱۰۲۴ اک دل لگی ہے وقت گذرنے کے واسطے — دیکھو تو ممبروں کے ذرا ایر پھیر کو
ایسی کمیٹیوں سے ہے پھل کا امیدوار — اکبر درخت سمجھا ہے پتّوں کے ڈھیر کو

۱۰۲۵ مذہب کی لیپ پوت سے دیتی نہیں ہے عقل — بس عشق تو ہی مٹاتا ہے اس کی کرید کو
دینِ خدا کے نور کا جلوہ نصیب ہو — دل کی نگاہ پائے جو وحدت کے بھید کو

۱۰۲۶ رنگِ زمانہ طرزِ طبائع کا بھی ہے پاس — تقویٰ کا گو خیال بہت ہے جناب کو
مرعوب ہو گئے ہیں ولایت سے شیخ جی — اب صرف منع کرتے ہیں دیسی شراب کو

۱۰۲۹ اِسکو سنتا ہوں اُس پہ جھکتا ہوں — کوئی دعوے ہو یا کوئی درگاہ
ایک اور اِک دو مگر زبان پہ ہے — دل میں ہے لا اِلٰہ اِلا اللہ

۱۰۳۰ لباس و اتحاد و دین و غیرت ایک تھے ہیں — نئی تہذیب کا یہ پیٹ ہے یا رب کہ مٹکا ہے

۱۰۳۱ پڑے اُس جا جہاں تاثیر لت جا نہیں سکتی — بسے اُس جا کہ آوازِ اذاں بھی آ نہیں سکتی
تمھیں کو نا ہو لے نوجوانو اس طریقے پہ — مری امید تو نغمہ خوشی کا گا نہیں سکتی

۱۰۳۲ انساں کا علم کامل سابق میں تھا نہ اب ہے — لیکن نئی طرح کا اِک تجربہ رہا ہے
مرزا غریب چھپ ہیں اُنکی کتاب ڈی — مُدّعو اکڑ رہے ہیں صاحب نے یہ کہا ہے

۱۰۳۳ محوِ اضافۂ رہ ثبت کھسوٹ پرست ہے — کہتا ہے آخرت کا یہی بندوبست ہے
اپنے عیوب پر تو ذرا بھی نظر نہیں — اوروں پہ اعتراض میں ہر وقت مست ہے

۱۵۳۵ نئی تہذیب کی عورت ہیں کہاں دین کی قید — بے حجابی جو ہوا ہیں تو قباحت کیا ہے
نورِ اسلام نے سمجھا تھا مناسب پردہ — شمعِ خاموش کو فانوس کی حاجت کیا ہے

۱۵۳۶ جناب ہی کو مناسب ہے یہ سوال اے من — نیاز مند کو تو شہر ہی میں راحت ہے
زمانہ ہے کہ وہ دشمن ہے صاف گوئی کا — زبان ہے کہ نہیں مانتی مصیبت ہے

۱۵۳۷ مرغی نے کہا خوب کسی کیمپ میں لٹ کے — انڈا وہی اچھا ہے کہ بچا جسے کھٹ کے
دیوارِ شکستہ نے ترقی کی دعا کی — گردوں کی عنایت سے سڑک بنگئی کٹ کے

۱۵۳۸ کیوں اپنے سر یہ زحمت بے سود لیجئے — کونسل کے بدلے گھر میں اپل کو دیجئے
کھاپی کے گھر میں بیٹھئے اور گائیے بھجن — کاشی سے چل پراگ سے امرود لیجئے
ہو وضع اپنے دیس کی مال اپنے دیس کا — بہتر ہے راہِ منزلِ بہبود لیجئے

۱۵۴۰ بھولے کوچۂ مشرق کی مگر جیں یاد ہیں ہمکو — وہی تھی منزلِ راحت وہی رفتار اچھی تھی
نئی محفل کی نکستائی تو گویا طوق گردن ہے — وہی بتخانہ بہتر تھا وہی زنار اچھی تھی

۱۵۴۱ شوخی یہ لیڈروں کی یہ ملت کی ابتری — تاریک شب میں کشمکشِ برق و ابر ہے
محفوظ مثلِ انجمِ تاباں ہیں وہ بزرگ — ذوقِ صلوٰۃ جن کو ہے اور تابِ صبر ہے

۱۵۴۳ ہر چند کہ ہے مس کا لونڈر بھی بہت خوب — بیگم کا مگر عطرِ حنا اور ہی کچھ ہے
سا ئی کی بھی سن سن ہوس انگیز ہے لیکن — اُس شوخ کے گھونگرو کی صدا اور ہی کچھ ہے

۱۵۴۴ ان عزیزوں کا عمل اکبر محلِ غور ہے — کہہ رہے کچھ اور ہیں اور ہو رہا کچھ اور ہے
افسوس حالت یہ ہے انکا مدارِ زندگی — مذہبی ترکیب باقی ہے نہ سوشل طور ہے
قسمت کو تر سے بڑھکے دیتے ہیں حقے کے دام — بے حسی کا میکدہ ہے غفلتوں کا دور ہے

۱۵۴۵ دل اسکے ساتھ ہے کہ خدا جسکے ساتھ ہے — لیکن خبر نہیں کہ خدا کسکے ساتھ ہے

البتہ پیش چشم ہے قانون عافیت — جو نیک اور شریف ہیں وہ اسکے ساتھ ہیں

۱۵۴۷ دل کا آنا ہی دل کا پانی ہے — آب و دانے کی حکمرانی ہے

اِک ادا سے کہا مس نے کم آن — تیری مجھ میں اب روانی ہے

۱۵۴۸ مشرق میں ولادت پر راضی نہ تھے یہ بندے — چارا ہی مگر کیا تھا فطرت جو یہاں جن دے

جب چاند کی چالاکی گھٹ بڑھ میں نظر آئی — تقدیر نے چمکایا سورج نے دیئے چندے

جو جسکے مناسب تھا گردوں نے کیا پیدا — یاروں کیلئے عہدے چڑیوں کے لئے پھندے

خم ہو کے ہلال آیا گردوں نے کہا حضرت — ہو جائیے گا فربہ جھکئے تو لگیں چندے

۱۵۴۹ میزانِ نظر میں اپنی قوت تو لے — خالی الفاظ کی دکاں کیوں کھولے

اللہ کو مان لے دلیلیں کیسی — اکبر سے کہو کہ خود تو ثابت ہو لے

۱۵۵۰ حکومت انکی اسی کی مرضی انہی کے سب کام اور دھندے — کہاں کے انگلش کہاں کے نیٹو خدا کی دنیا خدا کے بندے

۱۵۵۱ عجیب معنیٰ نازک ہیں اس مقولے میں — نظر وسیع جو ہو بندگی میں شاہی ہے

خدا کے ساتھ نہیں ہو تو کچھ نہیں ہو تم — خدا کے ساتھ اگر ہو تو پھر خدا ہی ہے

۱۵۵۲ واقف ہوں ان بتوں کے مکر و فریب سے میں — سب ہیچ دل کے پتھر اور آنکھ کے رسیلے

۱۵۵۳ یہ سڑک کس سمت میں آخر نکالی جائے گی — آنیوالی نسل کس سانچے میں ڈھالی جائیگی

نفس کی جو ہیں امنگیں انمیں ہے گو ایک جوش — تا کجا لیکن یہ موج خوش مقالی جائیگی

جھاڑ کر دامن الگ ہو جائیں خاصان طریق — ورنہ یہ توفیق بھی دل سے اٹھا لی جائیگی

خود پرستوں کو مبارک ہو یہ ایوان رفیع — دل شکستو نہیں کوئی مسجد بنا لی جائیگی

ان ستونوں سے نہ سنبھلے گی تری سقف حرم — خطے ترسا پر اگر بنیاد ڈالی جائیگی

۱۵۵۴ میری نسبت جو ہوا ارشاد وہ میں نے سنا — یہ تو کہئے اپنی نسبت آپ کی کیا رائے ہے

۱۵۵۵ اے شوقِ وضعِ مغربی در ما فگندی ابتری ہر چند شفقت می کنم لیکن تو زاں بالاتری
شیخم شہیدِ جلوہ ہا افتادہ در کمپِ شما باشد کہ از بہرِ خدا سوئے شہیدان بنگری
سحر نگاہت نازِ من مرکوز طبعت رازِ من ہر نغمہ ات بر سازِ من حقا عجائب لبری
تو سینہ گشتی دل شدم تو سحر شدی بیول شدم تا کس نگوید بعد ازیں من دیگرم تو دیگری
ہر چند با تو بستہ ام از طعن اکبر خستہ ام للہ الحمد لطفے خاص کن پیدا بحق بیچری
آن را کہ تاجر دیدہ تازی از و بشنیدہ شد نوکری فنِ پدر آرد و زبانِ مادری
اے بانوئے خلوت نشیں تا کے بہ قیدِ آن و ایں از پردہ بیروں آ ببیں نازِ زنانِ لشکری

—×—

۱۵۵۶ اعزاز بڑھ گیا ہے آرام گھٹ گیا ہے خدمت میں ہے وہ لیڈی و رناچنے کو ریڈی
تعلیم کی خرابی سے ہو گئی بالآخر شوہر پرست بی بی پبلک پسند لیڈی

—×—

۱۵۵۸ آپ اکبر لاکھ مشق خوش کلامی کیجئے کتنا ہی اظہار اعزازِ دوامی کیجئے
دوستی کی آپ سے فرصت نہیں اس شوخ کو یا کھسکئے سامنے سے یا غلامی کیجئے

—×—

۱۵۵۹ کہاں ہم میں جماعت اور طاعت شکستہ ہو گئے سابق کے رشتے

—×—

نہیں ہے کچھ شکایت لیڈروں کی کہ جیسی روح ہے ویسے فرشتے
۱۵۶۰ کل برگد تھا جن کا براتی اُنکی قبر پہ پھول نہ پاتی
عبرت ہے یہ دوہا گاتی شتر پوت بہتر ناتی

—×—

۱۵۶۱ ہندو کے اتفاق کو گنگا ہی گائے ہے مرزا کے اتفاق کو مجلس کی رائے ہے
البتہ شیخ جی کا کوئی مرکز اب نہیں ہر پیر ہر جواں کی جدا اگانہ رائے ہے

—×—

۱۵۶۲ لات و عزیٰ سے چھٹے تو زید و خالد میں پھنسے فائدہ کیا خلق کو پہونچا در اسلام سے
انتظامِ دہر کہتا ہے کہ یہ اک بھید ہے کام رکھ تو اپنے دل میں بس خدا کے نام سے

۱۵۶۳ تصویر اصل سے نہیں رکھتی مطابقت — تصویر اُدھر کھنچی اور اِدھر ہم بدل گئے
تصویر بیں کی فانی و ماضی پہ ہے نگاہ — ذرات جسم حال کے سانچے میں ڈھل گئے

۱۵۶۴ جو پوچھا مجھ سے دور چرخ نے کیا تو مسلمان ہے — میں گھبرایا کہ اس دَور آفت میں کیا مرا ایماں ہے
کروں اقرار تو شاید یہ بے مہری کرے مجھ سے — اگر انکار کرتا ہوں تو خوف قہر یزداں ہے
بالآخر کہدیا میں نے کہ گو مسلم تو ہی بندہ — ولیکن مولوی ہرگز نہیں ہوں خانساماں ہے

۱۵۶۵ سکہ بٹھا رہا تھا قرآن جب عرب پر — اُسوقت پڑ رہی تھی بنیاد سلطنت کی
اِس وقت میں ہو موزوں کیا مذہبی ترانہ — جب پانوں شیخ کا ہو اور لَے ہو انگلی گت کی

۱۵۶۶ میرے فراغ دل پہ تعجب نہ کیجئے — پھیلے نہ پانوں ہیں نہ دراز اپنا ہاتھ ہے
کیا آپ نے ہنوز کسی سے سُنا نہیں — جسنے کیا ہو صبر خدا اُسکے ساتھ ہے

۱۵۶۷ وجد میں لائیگا یہ مضمون اہلِ ذوق کو — دھوم تھی روزِ ازل اُس سیدِ ذیجاہ کی
جب رُکے آثارِ فطرت کہکے حرفِ لا الٰہ — نورِ احمد سے اُٹھی آواز الّا اللّٰہ کی

۱۵۶۸ عشاق کو بھی مالِ تجارت سمجھ لیا — اِس قہر کو بلا حظہ لِلّٰہ تو کیجئے
بھرتے ہیں میری آہ کو فونوگراف میں — کہتے ہیں فیس دیجئے اور آہ کیجئے

۱۵۶۹ ہستی ہی خوب اکبر نا خوب یہ خودی ہے — دونوں میں فرق کرنا عرفان بس یہی ہے
نفی خودی میں لیکن ہستی کا حس ہو جسکو — کتنی قوی بہ ظاہر یہ بحث فلسفی ہے
کیونکر جہان صورت اِس مسئلے کو سمجھے — یہ عالم معانی بالائے زندگی ہے
ہوش و حواس گم ہیں لیکن زبان عارف — توحید کا ترانہ لفظوں میں لے رہی ہے

۱۵۷۰ یہی بحثیں ہیں سب میں وہ کیسے ہیں وہ کیسے تھے — یہی سُنتے ہوئے گذری وہ ایسے ہیں وہ ایسے تھے
عمل اوروں ہی کے دیکھا کئے یہ نیک تھے بد ہیں — ترقی خود نہ کی کچھ رہ گئے ویسے کہ جیسے تھے

۱۵۷۱ پاسِ انفاس ہو اگر ملحوظ — ہر نفس راہ کامرانی ہے
سانس لینے کا ورنہ کیا حاصل — صرف اِک شغلِ زندگانی ہے

---

۱۵۷۴ عاشقی تم انکی نہیں ہی عقل سے بالکل جُدا — اہلِ دل وہ بھی ہیں لیکن دل بدن کے ساتھ ہی
وہ نہیں ہیں میرے چاکِ جیب و داماں میں شریک — ہی جنوں انکو بھی لیکن پیرہن کے ساتھ ہی
آہوئے رعنا دشت ہو کے وہ قائل نہیں — آنکھ انکی آہوئے دشتِ ختن کے ساتھ ہی
مجھکو اُلجھانے کو کافی ہو گئی سنبل کی شان — جوشِ سودا انکا زلفِ پُرشکن کے ساتھ ہی
یہ نہیں تو کچھ نہیں باتیں ہی باتیں ہیں فقط — ہر زباں اپنے جدا طرزِ سخن کے ساتھ ہی

---

۱۵۷۵ جسنے یہ بات کسی اور طرح جانی ہے — اُسکے نزدیک یہ بے مثل ہی لاثانی ہے
جسنے اشعار ہی میں رنگِ تصوف دیکھا — وہ بھی کہدیگا یہ اک زندگی روحانی ہے

---

۱۵۷۶ بس اتنی بات ہو سامع میں ہو مذاقِ سخن — مجال کیا کہ مرے شعر پہ اچھل نہ پڑے
اب اپنے وعظ میں دنیا سے دل کسی کا نہ پھیر — قُلی گدام کی بھرتی میں تا خلل نہ پڑے

---

۱۵۷۸ خوب اِک ناصحِ مشفق نے یہ ارشاد کیا — بزم میں اُسنے تعلّی جو کل اکبر کی سُنی
نہ تری فوج نہ شاگرد نہ پیر و نہ مرید — نہ تو ارجن ہی نہ سقراط رشی ہی نہ مُنی
کس نگینے پہ ہیں ترے نقش کے آثار عیاں — نوٹ بک تیری شکستہ تری پنسل ہی گھنی
فکر سے ذکر سے عبرت سے تجھے کام نہیں — واہ واہ کیلئے لفظوں کی دکاں تونے چنی
طبع میں تیری رہی غالب حرصِ دنیا — آتشِ خوفِ خدا سے نہ جلی ہے نہ بھُنی
خود پرستی ہی بہت خلق کی خدمت کم ہی — دل دہی کم ہی تو ہے دل شکنی چار گنی
تکیہ بر جائے بزرگاں نتواں زد بگزاف — مگر اسبابِ بزرگی ہمہ آمادہ کنی

---

۱۵۸۰ کتنا ہی ذوقِ سخن سازِ سخن ٹھیک کرے — کتنی ہی کوئی کسی امر کی تحریک کرے

میں تو کہتا ہوں یہی اور کہونگا بھی یہی — بات وہ خوب جو اللہ سے نزدیک کرے

۱۵۸۱ کب کہتا ہوں میں شیخ معزز نہ رہیں گے — البتہ یہ ہے خوف کہ مرکز نہ رہیں گے
سچ کہتا تھا معمار کسی وقت میں اکبر — اُٹھا دو فتنہ اب یہ مرے گز نہ رہیں گے

۱۵۸۱ مادّہ سب میں ہے تو اِک خیالِ خام ہے — اک مذاقِ طبع ہے جس کا تصوف نام ہے
وہ تو ہے معذور جسکے دل میں اُسکا ذوق ہو — اس سے خالی جسکا دل ہو اُسپہ کیا الزام ہے

۱۵۸۳ تعلیموں کو طبیعت رجکٹ[۵۱] کرتی ہے — جو دل شکستہ ہیں اُن کو سلکٹ[۵۲] کرتی ہے
ملا ہوں خاک میں خود اس سبب سے میری نظر — گرا کے قصر نئے اِرکٹ[۵۳] کرتی ہے

۱۵۸۴ محنت کی فکر ادھر ہے تردد ہے کام کا — دل میں اُدھر ترنگ بھی ہے خودسری بھی ہے
صنعت بھی محوِ سعی ہے فطرت بھی مستِ ناز — باغِ جہاں میں بلبل بھی ہے تیتری بھی ہے

۱۵۸۶ کہاں اُردو و ہندی میں زرِ نقد — وہی اچھا ہے جو گنتا منی ہے
مرے نزدیک تو بے سود یہ بحث — میاں ہمدم[۵۴] و چنتامنی[۵۵] ہے

۱۵۸۹ حامی میں تصوف کا دل و جاں سے ہوں لیکن — ارواح پرستی کو تصوف نہیں کہتے
دنیا کی مجھے فکر ہے غم اسکا نہیں ہے — سُن لو کہ تردد کو تاسّف نہیں کہتے
پاکیزہ ہوا ڈھونڈتا ہوں سانس کی خاطر — اس شوقِ صفائی کو تکلّف نہیں کہتے

۱۵۹۱ پارک میں زردے کے مالی سے گُلِ بے بو لیا — مال ضایع کرنے کا تمکو ہے مالیخولیا
شیخ کے دامن کو اکبر نے دیا بوسا جو کل — ہمنے برکت کیلئے اِک مِس کا سایا چھو لیا

۱۵۹۲ قوم پر ممبری کا فیر ہوا — کل جو اپنا تھا آج غیر ہوا
شیخ جی مر گئے کمیٹی میں — غُل مچا خاتمہ بخیر ہوا

۱۵۹ اِک سر نے تہذیب سے لڑکے کو اُبھارا — ایک پیر نے تعلیم سے لڑکی کو سنوارا

۵۱ رد کرنا ۵۲ منتخب کرنا ۵۳ تعمیر کرنا ۵۴ نام اخبار ۵۵ اڈیٹر لیڈر۔

پتلوں میں وہ تن گیا یہ سائے میں پھیلی — پاجامہ غرض یہ ہے کہ دونوں نے اتارا
کچھ جوڑ تو انمیں کے ہوئے بال میں نقصان — باقی جو تھے گھر انکا تھا افلاس کا مارا
پھر آ وہ بنا کیپ میں یہ بن گئیں آیا — بی بی نہ رہیں جب تو میاں بن بھی سدھارا
دونوں جو کبھی ملتے ہیں گاتے ہیں یہ مصرعہ — آغاز سے بدتر ہے سر انجام ہمارا

---

۱۵۹۷ اگرچہ ہے ذوق تمکنت کا لحاظ رکھتا ہوں سلطنت کا
خدا نے قائم کیے ہیں درجے خیال ہے حد منزلت کا
زباں کھولوں تو سوچ لوں گا کہ دل کہاں تک ہے اسکا ساتھی
قدم بڑھاؤں تو دیکھ لوں گا جو منتہا ہے مری سکت کا
میں کب ہوں نغمات دل سے غافل نہیں ہوں سازوں پہ پھر بھی مائل
بُرا جو کھنچ جائے گا کوئی سُر تو لطف جاتا رہے گا گت کا
وہ قوم کی شرط ہی نہیں ہے زباں کہیں ہے مکاں کہیں ہے
ستون ہی جب نہیں میسر تو کیا دکھاؤں میں ٹھاٹھ چھت کا

---

۱۵۹۸ سنوارے خود آپ ہی نے پُتلے اور اُن میں کنجی لگائی غربی
لگے وہ جب ناچنے اُچھلنے کسی کو پھینکا کسی کو پٹکا

(ایک صاحب نے فرمائش کی تھی مگر بعد ملاحظہ خاموش رہے)

---

۱۵۹۹ کیوں نہ اپنے دل کو ہو اُن سے ملاپ — لاٹ صاحب ہیں ہمارے مائی باپ
اُنکے حق میں بھی دعا کرتے ہیں ہم — مندروں میں جب کبھی کرتے ہیں جاپ
اُن کی بڑھتی سب مناتے ہیں یہاں — خواہ وہ ہوں خواہ ہم ہوں خواہ آپ
ہر طرف ساماں ہیں آرام کے — گھل گئی ہے ہر طرف ہر شے کی شاپ

ہوگئے روشن حدودِ آسماں — علم چمکا ہوگئی تاروں کی ناپ
ساری دھرتی دب گئی سائنس سے — لگ گئے پائپ گیا دنیا سے پاپ
حضرتِ واعظ ہیں راضی رقص پر — دیر کیا ہے اب پڑے طبلے پہ تھاپ

ممبرِ لیگم صفِ مسجد مرا درکار نیست — جان بیما ہوچکا ہے حاجتِ غمخوار نیست ۱۶۰۰
ہمنشینِ من اگر شاعر نباشد گو مباش — با گزٹ کار است مارا منقبت درکار نیست

عجب بے تمیزی ہے اس دور کی — زمانے کو دیکھ اور شیو شیو پکار ۱۶۰۲
پپیہے سے کہتے ہیں اب پی کو چھوڑ — ضرورت ترقی کی ہے کیو پکار

اونٹ نے برگد میں کل گردن اٹھائی تھی ذرا — ہوچکی تھی اسکو کسرت میں اک مدت دراز ۱۶۰۴
وہ یہ سمجھا تھا مسلّم ہیں ہماری نیکیاں — خوشدلی سے آپ فرمائینگے اُسکو سرفراز
منزلِ مقصود اسکی سجدہ گاہِ خلق تھی — وہ تو تھا اک پاک کیش اور سالکِ راہِ حجاز
آپ نے ناحق سزاوارِ سزا سمجھا اُسے — آپ اُسے گردن کشی سمجھے جو تھا اک پاک ناز
یا الٰہی ہم غریبوں کا کہاں ہو اب نباہ — بدگماں اُشتر سے جب ہیں حضرتِ انجمن نواز
یورپ کو پالسی میں عجلت کی کیا ضرورت — ہے ملتوی قیامت تقسیم ایشیا تک

یکے ذی علم در اسکول روزے — فتاد از جانبِ پبلک بدستم ۱۶۰۵
بدو گفتم کہ کفری یا بلائی — کہ پیش اعتقادات تو پستم
بگفتا مسلمِ مقبول بودم — ولے یک عمر با ملحد نشستم
جمالِ نیچری در من اثر کرد — وگرنہ من ہماں شیخم کہ ہستم

نئے بزرگوں کو میں نے جانچا یہی پایا بس انکا سانچا — اگرچہ شیریں ہیں نفس بہت کم مگر سراپا وہ کیک ہی ہیں ۱۶۰۷

تو تلاوت میں بھی مصروف تو پھر کیا یہ خیال — کیوں ہے تجھ سے بتِ سرکش کو تباین بے حد ۱۶۷
کیا نہیں تو نے سنا قولِ بزرگاں کہ درست — دیو بگریزد ازاں قوم کہ قرآں خواند

# رباعیات

کیا فرض ہے یہ کہ ہم ڈھٹائی سے رہیں / لازم کیا ہے بلند ادائی سے رہیں ۱۹۱۵
کافی ہے خدا کی یاد اک گوشے میں / روٹی مل جائے اور صفائی سے رہیں

اُس بُت نے کہا کہ تو ہے بے علم و خرد / کھول آنکھ زمانے کے موافق ہو جا ۱۹۱۶
آخر میں کھُلا کہ اُس کا مطلب یہ تھا / اللہ کو چھوڑ مجھ پہ عاشق ہو جا

آمادہ حریف ہیں ستانے کے لیے / اور دکھ میں شریک ہونے والا نہ رہا ۱۹۱۷
زندہ ہوں تو مجھ پہ ہنسنے والے ہیں بہت / مر جاؤں تو کوئی رونے والا نہ رہا

عالم نے یہاں قبول و رد کو جانا / دیکھا دنیا کو نیک و بد کو جانا ۱۹۱۸
عاقل وہ ہے کہ جس نے ہنگامِ عمل / اپنی قوت کو اپنی حد کو جانا

اکبر اس باب میں نہ کر فکر بہت / منطق کے گھر میں کچھ نہیں اسکا علاج ۱۹۱۹
مذہب کے قبول میں زیادہ ہیں دخیل / سوشل اثرات اور افتادِ مزاج

مذموم ہے رمز و طعنہ و کبر و حسد / رکھو یہ روش کرے جو اللہ مدد ۱۹۲۰
ہم رنگ سے ارتباط با صدق و صفا / بے میل سے احتراز بے کینہ و کد

اکبر کیلئے زبان درازی ہے بُری / روٹی نہ ملے تو غل مچانا جائز ۱۹۲۱
اسوقت ہیں بس یہی نصیحت اچھی / اس ساز پہ ہے یہی ترانا جائز

سمجھیں نہ حضور تھرڈ والوں کو حقیر / انجن تو وہی ہے جسکی ہم سب کو ہے آس ۱۹۲۲
اسٹیشن گو تنگ ہے یہ فسٹ و سکنڈ / بعد اسکے موافق عمل ہوگا کلاس

دنیا کی ہوس دھرم کا لیتی ہے جو رنگ / دقعت ہوتی ہے جاتری ہوتے ہیں تنگ ۱۹۲۳

گنگا جی کا بہاؤ تو یکساں ہے — آفت ہے مگر پراگ والوں کی یہ جنگ

مذہب کا معاشرت سے ہے ربط کمال — دونوں جو ہوں مختلف تو آرام محال ۱۶۲۶
پہلے یہ مسئلہ سمجھ لیں احباب — بعد اسکے رفارم کا کریں دل میں خیال

انداز سلف کو یک قلم بھولی قوم — ہے سالک راہ غیر معمولی قوم ۱۶۲۷
جمعیت دین و دل سے کچھ کام نہیں — قومی اسکول ہے اور اسکولی قوم

میں ہوں یا آپ جناب برہم — دنیا کی روش سے سب ہیں درہم برہم ۱۶۲۸
بے تاب ہے زخم ہائے دل سے مشرق — یارب تری رحمتیں نہیں اب مرہم

قرآن و حدیث میں ہے ڈوبا واعظ — چسپاں ہو مگر یہ اُس کا مضمون کہاں ۱۶۲۹
گھر پہلے بنا کے خانہ داری سکھلا — ثلث ہی نہیں ہے جب تو قانون کہاں

میں کب کہتا ہوں وہ مسلمان نہیں — سب ہیں چمکے ہوئے ہیں لاثانی ہیں ۱۶۳۱
میں تو اتنا ہی کر رہا تھا دریافت — قومی ہیں کہ مذہبی کہ روحانی ہیں

فطری خوبی ہے مبتلا فالج میں — بلبل داخل ہے میڈیکل کالج میں ۱۶۳۲
داخل ہیں نوائے ساز کی کس کو خبر ہے — رشتہ ہر سُر کو ہے مگر خارج میں

پابند اگرچہ اپنی خواہش کے رہو — لائل سبجکٹ تم برٹش کے رہو ۱۶۳۴
قانون سے فائدہ اٹھانا ہے اگر — حامی نہ کسی خفیہ سازش کے رہو

ہے انکی جبیں اور بتوں کی درگاہ — ہیں شرک خفی میں مبتلا شام و پگاہ ۱۶۳۵
کسکو یہ خیال ہے کہ مومن کیلئے — قرآن میں ہے اَشَدُّ حُبًّا لِلّٰہ

منکر کے خیال میں پریشانی ہے — اسکا منشا فقط ہوس رانی ہے ۱۶۳۶
دنیا فانی ہے وہ بھی ہے اسکا مقر — لیکن یہ سمجھ سکا کہ کیوں فانی ہے

۱۵۱ اڈیٹر مشرق

۱۶۳۹ روشن سینے میں شمع ایماں کر دے — دل تیری طرف رہے وہ ساماں کر دے
دنیا سے ہو بے خبر ترے شوق میں روح — یارب اکبر پہ زیست آساں کر دے

۱۶۴۰ اک روز بھی تارک تگ و دو نہ ہوئے — فارغ از بحث گندم و جو نہ ہوئے
جمعیت دل کہاں حریصوں کو نصیب — ننانوے ہی رہے کبھی سو نہ ہوئے

۱۶۴۱ ہر اک سے سنا نیا فسانا ہم نے — دیکھا دنیا میں اک زمانا ہم نے
اول یہ تھا کہ واقفیت پہ تھا ناز — آخر یہ کھلا کہ کچھ نہ جانا ہم نے

۱۶۴۴ ظاہر تری رحمت نہفتہ ہو جائے — بیدار ہمارا بخت خفتہ ہو جائے
کمھلایا ہوا ہے دل ہمارا یارب — بھیج ایسی ہوا کہ وہ شگفتہ ہو جائے

۱۶۴۵ ہر ساعت رخت بستہ دنیا میں رہے — مغموم و ملول و خستہ دنیا میں رہے
عاشورہ ہی ہر روز پس از قتل حسین — مومن اب دل شکستہ دنیا میں رہے

۱۶۴۶ دیکھا قدرت کا کارخانہ ہم نے — علمی طاقت کو پست جانا ہم نے
از بسکہ ضرور تھا کوئی طرز عمل — نبیوں نے جو کچھ کہا وہ مانا ہم نے

۱۶۴۷ جب نور یقیں نہیں بصیرت کیسی — طاقت ہی نہیں دلوں میں ہمت کیسی
اسلام نئی روش میں کیا ہو یک رخ — مسجد ہی نہیں تو پھر جماعت کیسی



# مثنویات

۱۶۵۰ دور کوہ لب ساحل سے جو گذری اک موج    کوہ نے اس سے کہا تو نے نہ دیکھا مرا اوج
مجھ سے ملکر تجھے جانا تھا برائے دم چند    بولی سالک کبھی کرتے نہیں ساکن کو پسند
ہیں بڑے آپ مگر اپنی جگہ سے ہیں اٹل    اپنی رفتار میں کیا فائدہ ڈالوں میں خلل
ہنس کے اس بحث پہ بولا کسی جانب سے حباب    پوچھئے موج سے یہ بھی ہے رکجانیکی تاب
اپنے بس ہی میں نہیں ہے یہ تعلّی کیسی    اضطراری ہے روش شانِ ارادی کیسی
بہہ گئی موج یہ کہکر کہ میں معذور نہیں    تجھ میں اے کوہ مگر روشنیِ طور نہیں
بلبلا ٹوٹ گیا کوہ بھی خاموش رہا    وہی حیرت رہی دریا کا وہی جوش رہا

۱۶۵۲ آزادی کا شور مبارک    یہ تقلیدی زور مبارک
میرا تو ہے اور ہی منظر    میں تو یہ کہتا ہوں اکبر
عارف کو بیہوشی زیبا    عاقل کو خاموشی زیبا

۱۶۵۳ میں بھی گریجویٹ ہوں تو بھی گریجویٹ    علمی مباحثے ہوں ذرا پاس آکے لیٹ
دونوں نے پاس کر لیے ہیں سخت امتحاں    ممکن نہیں کہ اب ہو کوئی ہمسے بدگماں
بولی یہ سچ ہے علم بڑھا جہل گھٹ گیا    لیکن یہ کیا خبر ہے کہ شیطان ہٹ گیا

۱۶۵۴ کہتے تھے سابق میں سب اوپر خدا نیچے حضور    اس مقولے کو مگر بدلیں گے اب اہلِ شعور
زیر پا ہو ریلوے اور سر پہ ہو انجن کی بھاپ    اب یہ کہنا چاہیے نیچے بھی آپ اوپر بھی آپ

۱۶۵۵ مشرق کو ہے ذوقِ روحانی    مغرب میں ہے میل جسمانی
کہا منصور نے خدا ہوں میں    ڈارون بولے بوزنا ہوں میں

ہنس کے کہنے لگے مرے اک دوست      فکر ہر کس بقدر ہمت اوست

## ووٹ بازی

جب اک بھائی تھے اس منصب پہ ممتاز      تو پھر کیوں آپ نے کی جست و پرواز ۱۶۵۶
لگے کہنے کہ ہمنے دت بجئے پسند      مرا کیا بس مریداں مے پرانند

درخت جڑ پہ ہے قائم تو استوار بھی ہے      کبھی خزاں ہی اور اُس پر کبھی بہار بھی ہے ۱۶۵۷
خلاف اسکے کرے گی خرد جو بے صبری      نہیں اُٹھانے کا نیچر حکومتِ جبری
جو کوئی چاہے کہ قائم کرے نئی بنیاد      تو برگ و بار ندارد درخت بھی برباد
بنائے عظمتِ قومی ہی فطرتی ہے یار      اُسی بنا سے ہو وابستہ ہر خزان و بہار
خیالِ وسعتِ ملت کا جسپہ ہے غالب      طریق راحتِ ذاتی کا وہ نہیں طالب
طریق حکمت و تزئیں ہر ایک رنگ میں ہے      نہ سمجھو یہ کہ فقط مغربی ہی ڈھنگ میں ہے
نگاہ غور کرو سوئے ٹرکی و ایران      نئی بنا پہ حریفوں نے کر دیا ویران
تمھارے دل میں یہ کیا وہم کیا گماں آئے      تمھارے جسم میں کیوں دوسرے کی جاں آئے
جو تو نے بھائیوں کا اپنے ساتھ چھوڑ دیا      تو دستگیر نے تیرا بھی ہاتھ چھوڑ دیا
جو بات ٹھیک ہو کہتا ہوں میں اُسے کھُل کر      کہ سلطنت نہ سہی تم رہو تو رل مل کر

سمجھا رہے تھے مجھکو کمٹ کی وہ گردشیں      خود کر رہے تھے تاک کی ٹٹی سے سازشیں ۱۶۵۸
نقشے میں دیکھتا تھا وہ پیتے تھے جامِ مَے      میں نے کہا حضور یہ مضموں عجیب ہے
ہیں خود تو مست بادۂ عشرت کے خم سے آپ      اُلجھا رہے ہیں مجھکو ستاروں کی دُم سے آپ
بولے کہ اس زمیں میں کوئی اور شعر بھی      میں نے کہا یہ بات مرے ذہن میں بھی تھی
اللہ رے ارتقائے سگانِ درِ حضور      کل تُو سے تم ہوئے تھے ہوئے آج تم سے آپ

ہنس کر کہا اُنھوں نے اُلٹ بحث کا ورق
گانے لگے وہ گیت میں پڑھنے لگا سبق

خامشی سے نہ تعلق ہے نہ تمکیں کا ذوق ۱۶۵۱
اب حسینوں میں بھی پاتا ہوں میں اسپیچ کا شوق

شان سابق سے یہ مایوس ہوئے جاتے ہیں
بُت جو تھے دَیر میں ناقوس ہوئے جاتے ہیں

جب نکیرین آئے مری قبر میں بہر سوال ۱۶۶۰
میں نے یہ چاہا کہ لکھوا دوں انھیں اپنا سب حال

ہاتھ پاکٹ میں جو ڈالا مجھکو حیرت ہوگئی
یعنی تھی جو نوٹ بک وہ اس سفر میں کھو گئی

کہدیا میں نے کہ میں اب ہر طرح معذور ہوں
رہ گئی دنیا میں میری نوٹ بک مجبور ہوں

منشی کہ کلرک یا زمیندار ۱۶۶۱
لازم ہے کلکٹری کا دیدار

ہنگامہ یہ ووٹ کا فقط ہے
مطلوب ہر اک سے دستخط ہے

ہر سمت مچی ہوئی ہے ہلچل
ہر در پہ یہ شور ہے کہ چل چل

ٹم ٹم ہو کہ گاڑیاں کہ موٹر
جس پر دیکھو لدے ہیں ووٹر

شاہی وہ ہے یا پیمبری ہے
آخر کیا شے یہ ممبری ہے

نیٹو ہے نمود ہی کا محتاج
کونسل تو انھیں کی ہے جنکا ہے راج

کہتے جاتے ہیں یا الٰہی
سوشل حالت کی ہے تباہی

ہملوگ جو اُنمیں پھنس رہے ہیں
اغیار بھی دل میں ہنس رہے ہیں

در اصل نہ دین ہے نہ دنیا
[illegible] رہی ہے دنیا

اسکیم کا جھولنا وہ جھولیں
لیکن یہ نہیں کہ اپنی راہ بھولیں

قوم کے دل میں کھوٹ ہے پیدا ۱۶۶۲
اچھے اچھے ہیں ٹرسٹ کے شیدا

کیوں نہیں پڑتا عقل کا سایہ
اسکو سمجھیں فرض کفایہ

بھائی بھائی میں ہاتھا پائی
سلف گورنمنٹ آگے آئی

پاؤں کا ہوش اب فکر نہ سر کی — ووٹ کی دھن میں بن گئے پھرکی

پاؤں تو ہے ہوس کا دستہ ہے پالسی کا — لیکن ادھر تصور جاتا نہیں کسی کا ۱۶۶۳
ہر وقت لیکن اسپر مسرور ہو رہے ہیں — ہر سو اچھل رہے ہیں ور چور ہو رہے ہیں
اس قبلہ و جماعت کا انتشار دیکھو — اس باغ میں خزاں کی اکبر بہار دیکھو
لکھے گا کلکِ حسرت دنیا کی ہسٹری میں — اندھیر ہو رہا ہے بجلی کی روشنی میں

یہیں کے پیدا یہیں کی رنگت یہیں کی بولی یہیں کا کھانا ۱۶۶۴
تو پھر تفاوت ہو کیوں سُروں میں ہر اک کو بہتر ہے ویسی گانا
رہے فرنگی۔ سو اُن کی سیوا ہر ایک پر آپ فرض کر دیں
جو خاص مطلب ہوں اپنے اپنے الگ الگ جاکے عرض کر دیں
جو باہمی بحث ہو تو باہم ہم اس پہ قال اقول کریں
جو فیصلہ ہو قبول کرلیں جو خار بھی ہو تو پھول کرلیں
برادرانہ محبتیں ہوں جئیں مزے سے خوشی منائیں
نہیں ہے اس میل کا یہ مطلب کہ ہم گورنمنٹ کو ستائیں

نیچر کو ہوئی خواہش زن کی اور نفس نے چاہا رشکِ پری ۱۶۶۵
شیطاں نے دی ترغیب کہ ہاں لذت تو ملے زانی ہی سہی
نیچر کی طلب بالکل ہے بجا اور نفس کی خواہش بھی ہے روا
شیطان کا ساتھ البتہ بُرا اور خوفِ خدا ہے اسکی دوا
نیچر کی تو حد میں تقویٰ ہے اور نفس پہ کچھ الزام نہیں
ہاں ساتھ اگر شیطان کا ہو تو نیک ترا انجام نہیں

١٦٦٦ دراصل نفس کی چالاکیاں ہیں گھاتیں ہیں — جو دیکھیے تو دکھاوے کی سب یہ باتیں ہیں

نہ قوم کی تمھیں الفت نہ قوم کا ہے وجود — فقط یہ پولٹکل اغراض کا ہے صعود

تمھارے سامنے کچھ مغربی ضوابط ہیں — یہ اسم و فعل نہیں ہے فقط روابط ہیں

نہ قوم ساتھ تمھارے نہ تم ہو قوم کے ساتھ — تمھارا پیٹ تمھارا ہے اور تمھارا ہاتھ

خدا پرست کے تیور ہی اور ہوتے ہیں — خطا معاف وہ جوہر ہی اور ہوتے ہیں

١٦٦٧ کسی درجے میں دنیا کے اگر کوئی معزز ہے — سمجھتا ہے کہ یہ اعزاز ہی بس میرا مرکز ہے

مگر ایسا سمجھنا ہے سراسر اسکی نادانی — وہ عزت اک تماشا ہے وہ حالت اسکی ہے فانی

پناہ نفس بیشک ہے مگر مرکز نہیں دل کا — اسی پہ مطمئن رہنا نہیں ہے کام عاقل کا

وہ کہتا ہے کہ دل کیا چیز ہے بس نفس کی خواہش — وہ کہتا ہے کہ باطن کیا فقط اعضا کی ہے سازش

مگر یہ اسکی نادانی ہے کم فہمی کی ہیں باتیں — یہ بے عقلی کے دن ہیں اور یہ غفلت کی ہیں راتیں

بشر اک نوبت ہستی میں جب مایوس ہوتا ہے — حقیقت اپنی تب کھلتی ہے دل محسوس ہوتا ہے

اگر یاد خدا مرکز ہے تسکین اسکو ہوتی ہے — دگرنہ بیکسی میں جان اندر تن کے روتی ہے

١٦٧ ایمان پہ دل قائم جو رہا پیدا ہوئی آخر شکل کوئی — بالکل ہی سکوں اچھا نہ ہو پھر دائرہ تحقیق کہاں

ہر بات پہ جسنے شک ہی کیا وہ صرف پریشان باطن تھا — پرکار سے نقش اسوقت بنا اک جزو جب اسکا ساکن تھا

١٦٧ مخلوق ہی کا محو یہ ہے رب کا ذکر کیا — مطلب ہی کا غلام ہے مذہب کا ذکر کیا

غیرت ہی جب نہیں ہے تو ایمان ہو چکا — انسان ہی نہیں ہے مسلمان ہو چکا

١٧٠ خس کی یہ مقدرت ہے ہو جو کے ساتھ ہم ہیں — موجیں یہ کہہ رہی ہیں قدرت کے ہاتھ ہم ہیں

دریا رواں ہیں ہر سو چشمے ابل رہے ہیں — جس راہ لگ گئے ہیں اس راہ چل رہے ہیں

١٧٠ غم سے عبرت کا نور حاصل ہے — غم نہایت مجلی دل ہے

غم سے مطلب وہ غم جو داغ بنے … نہ وہ جو رسم کا چراغ بنے

١٦٨١ مذہب ہی امر قومی سمجھو نہ فعل ذاتی … معذور سب ہیں اسمیں گنگو ہوں یا وفاتی
شیعہ ہوں خواہ سنی لالہ ہوں یا برہمن … مذہب کو مورثوں سے سب پاتے ہیں عموماً
پولٹکل ضرورت بیشک تھی اس کی اول … اب اس طرف توجہ لازم ہی صرف سوشل
اچھا برا نہ کہہ دو تم مذہبی بنا پر … اخلاق اسکے دیکھو اصلی تو یہ ہے جوہر
تعلیم ہے جو عمدہ صحبت اگر ہے اچھی … پاؤ گے اسکو اچھا طینت اگر ہے اچھی
ناری ہی یا کہ ناجی اسکا بیاں نہیں ہی … سوشل طریق یہ ہے اور وہ تو راز دیں ہے

١٦٨٢ جنابِ فاطمہؓ کے مرتبے کا کیا کہنا … ہمیشہ چاہیئے اُنپر درود خواں رہنا
جنابِ حیدرِ کرّار کی وہ ہیں بی بی … حسنؑ حسینؑ کی ماں ہیں رسول کی بیٹی

١٦٨٤ ذرّے ہیں چند جنکو صنعت ابھارتی ہی … اک خاک عبرت آگیں لیکن پکارتی ہی
اس انجمن میں ہم بھی اک رات جل چکے ہیں … تم شمع بن رہے ہو اور ہم پگھل چکے ہیں

١٦٨٥ ہر طرح راحت تھی مجھکو دانت سے … قافیہ اُن کا ملا تھا آنت سے
صحت اب بگڑی تو ان میں درد ہی … اس طرف دیکھو تو معدہ سرد ہے
خوابِ راحت کسکو کھانا کون کھائے … رات بھر کرتا رہُوں ہائے ہائے
درد کے آگے رہا منجن بھی گرد … مضطلگی بھی رہ گئی بارِ روے زرد

١٦٨٧ یوں تو دونوں ہی ہیں مصروف عبادت میں مگر … ایک نکتہ ہی نظر چاہیئے جس پر اکبر
اہلِ ظاہر تو فقط حکمِ خدا پاتے ہیں … اہلِ باطن پسِ دل کی دوا پاتے ہیں

١٦٨٨ بے حد اس بات سے ہوں جلتا … مجھ سے مرا دل نہیں بہلتا
ہی شوقِ سوسائٹی میں مستی … کیا خاک ہی یہ خدا پرستی

عزلت سے پناہ چاہتا ہوں — گپ شپ ہی کی راہ چاہتا ہوں
اللہ کے واسطے جو ملتے — بے شبہ گلِ مراد کھلتے

۱۶۹۰ کہاں کا گیان اور دھیان کیسا خدا کہاں کا کہاں کے وشنو
عمل کے بدلے اسی کا غل ہے ہیں وشنو ہیں وشنو

۱۶۹۲ صدائے فونوگراف شنو ہیں تماشائے لمپ برقی
ز سینہ و دل مجو تجلی خموش کن شمع ہائے شرقی

۱۶۹۲ رہنما باطن کا ہو کوئی خضر یہ خوب ہے — اس خضر پر سب سے لڑنا یہ مگر معیوب ہے
اپنے اپنے خضر سے ہر ایک رکھے دل کو شاد — نام ہے اللہ واحد کا برائے اتحاد

۱۶۹۳ اک اٹھا کشور کشائی کے لئے — اک اٹھا حق کی صفائی کے لئے
جنگ میں پیار ہی لقصۂ غرق — ہاں سکندر اور موسیٰ کا ہے فرق

۱۶۹۵ حافظِ شیراز کا کیا پوچھنا تھے خوش بیاں — انکا یہ مطلع ہے اب تک انجمن میں بر زباں
دوش از مسجد سوئے میخانہ آمد پیر ما — چیست یارانِ طریقت بعد ازیں تدبیر ما
حضرتِ اکبر بھی لیکن اس زمانے میں ہیں فرد — انکا یہ مطلع کوئی پڑھتا تھا کل با آہِ سرد
دوش از صحنِ حرم آمد بہ کالج قوم ما — دیدنی گردیدہ است اکنوں صلوٰۃ و صوم ما

۱۶۹۶ ایک ہی موجِ فنا میں غفلتیں بہ جائینگی — سرکشوں کی گردنیں اپنی جگہ رہ جائینگی
ساقی بزمِ فنا کا لب پہ کپ آنے تو دو — کبر کی اڑ جائیگی قلعی وہ تپ آنے تو دو

۱۶۹۷ بدن طاہر ہوا اور توحید دل میں — تو ہم اچھے ہیں اپنے آب و گل میں
شگفتہ رکھے گی ہمکو طہارت — جھکا ہی دیگی دل طاعت پہ وحدت

۱۶۹۸ اسکا گھوڑا جس کی کاٹھی — بھینس اسی کی جس کی لاٹھی

اسباب کرے جمع خدا ہی کا ہے یہ کام ۔۔ طالب ہو خدا ہی سے دعا ہی کا ہے یہ کام
بے طاعت و نیکی نہیں تاثیر دعا کچھ ۔۔ آنے کی نہیں کام فقط حرص و ہوا کچھ
منظور ہے اگر کبر و تفاخر کا سبق ہے ۔۔ تخصیص تری کیا ہے حریفوں کو بھی حق ہے
یہ کشمکش فطرتِ دنیا ہے مسلسل ۔۔ اک آج اگر صاحب طاقت ہے تو اک کل
نیکی کی طرف رُخ ہو یہی ناموری ہے ۔۔ کھوٹے کو جدا کر دے وہی بات کھری ہے

١٧٠٩ ہیں جو کمزور وہ قاضی سے مدد مانگتے ہیں ۔۔ اور جو ہیں کور وہ ماضی سے مدد مانگتے ہیں
مردِ بینا کو فقط ارض و سما کافی ہے ۔۔ یہی نظارہ پئے یادِ خدا کافی ہے
یاد رکھو کہ یہی ہے ملّتِ ابراہیمی ۔۔ اتنا ہی کہدیا آواز ہے بہتر دھیمی

١٧١٠ آغاز یہ تھا کہ دل بڑھا تھا ۔۔ جو بُت تھا نگاہ پر چڑھا تھا
انجام یہ ہے کہ مر رہے ہیں ۔۔ اللہ اللہ کر رہے ہیں

١٧١١ راویوں کا اور شاعر کا بتاؤں تم سے فرق ۔۔ آسمانِ مطلب و معنی پہ دونوں ہی ہیں بَرق
وہ سنایا کرتے ہیں تمکو کہ کسنے کیا کہا ۔۔ یہ یہ کہتا ہے کہ مجھ سے میرے حس نے کیا کہا

١٧١٢ اگرچہ لوگوں نے لکھا ہے حال بعد وفات ۔۔ مگر کوئی بھی نہیں کہہ سکا یقینی بات
جو ٹھیک بات ہے وہ ہمکو ہو گئی معلوم ۔۔ ہمارے شعر کی دنیا میں مچ گئی ہے دھوم
بتائیں آپ سے مرنیکے بعد کیا ہوگا ۔۔ پلاؤ کھائیں گے احباب فاتحہ ہوگا

١٧١٣ میسر جب آجائے خوانِ نعیم ۔۔ تو لازم ہے شکرِ خدائے کریم
بہت ہے یہ بیجا کہ کھا کر پلاؤ ۔۔ کہو تم متنجن بھی کچھ ہو تو لاؤ

١٧١٤ سلف کی بھی تھی اک یہ مشکل مد ۔۔ مگر اُس وقت کی تھی مختصر حد
بہت کم تھے رسائی کے دلائل ۔۔ الگ تھے اپنی قوت میں قبائل

تو اپنے وقت کا جغرافیہ دیکھ — یہ مضموں اور اپنا قافیہ دیکھ

ترجمے والے کرتے ہیں محنت — پا لیتے ہیں اپنی اُجرت ١٤١٦
سینے ہو جاتے ہیں خالی — بھرتی جاتی ہے الماری
دل کا کورس تو ٹھہرا عربی — لب پر اُردو ہو یا عربی

اُدھر برگد کا مُلّا ہے اِدھر مندر کا صوفی ہے — نہ اُسمیں بیوقوفی ہے نہ اِسمیں بیوقوفی ہے ١٤١٧
اُدھر وہ بھی اُٹھائے نازِ ستانِ حکومت کا — اِدھر یہ بھی بنا ہے رازِ پیرانِ طریقت کا
فلک کھولیگا اپنے جب کبھی میدانِ مردی کا — تو قصہ ختم ہوگا ذہن کی آوارہ گردی کا

اک مصیبت میں ہے سادھو ہے کوئی یا سیٹھ ہے — ہے تو یہ ساون مگر حکمِ خدا سے جیٹھ ہے ١٤١٨
سچ تو ہے گردوں کو راہِ مہربانی کیوں ملے — آگ جب بوُرپ میں برسے ہمکو پانی کیوں ملے
یا الٰہی جلد ہو بارانِ رحمت کا نزول — یہ دعا لازم ہے سب کو چھوڑ کر کارِ فضول

مذہب کے باب میں کوئی کسکو بدل سکے — یہ تو وہ کر سکے کہ جو حس کو بدل سکے ١٤١٩
حسِ امرِ فطرتی ہے خدا ہی کی شان ہے — منطق سے پہلے عادت و حس کی اُٹھان ہے
میلانِ طبع ہوتا ہے قائم شروع میں — پھر اسکے آگے رہتی ہے منطق رکوع میں
اسکے خلاف کچھ جو کہیں ہو وہ شاذ ہے — یا جبر یا وہ مصلحتوں کا نفاذ ہے ٩/٨

اِنفلوئنزا چڑھا چوگان بازی اب کہاں — اسپتالی ہو رہے ہیں اسپتا زی اب کہاں ٢٠
جاڑے کی قلت ہوئی تو بیل بھی مرنے لگے — اِنفلوئنزا ہوا کرنیل بھی مرنے لگے
آدمی بھی تنگ ہیں اور جانور بھی زیر ہیں — عقل کی سڑکوں پہ بھی بیمار یوں کے ڈھیر ہیں
کیا کھُلے گیہوں کی منڈی کیا دکانیں جو لگے — موت کے دھڑکو نہیں بہتر ہے خدا سے لو لگے
ہم میں ٹھاپن جو آجائے تو وہ سیدھا کرے — دیوتا بگڑے ہیں تو پھر سرکار اسکو کیا کرے

سب کو لازم ہو دعا مانگیں خدا سے رات دن … حد زیادہ کی نہیں لیکن کم از کم سات دن

١٢٢٦ ہو اگر اکبر تمھیں شوقِ صراطِ مستقیم … دیکھ لو قرآن میں ہو مَن یَعتصِم بِاللّٰہ

١٢٣٠ یاد آ رہی ہو مجھکو موسیٰ کی گفتگو اب … ہوں محو اِستَعِینُوا بِاللّٰہِ وَاصبِرُوا

١٢٣١ طاعتِ باری سے دلکو شاد رکھ … اِنَّ وَعدَ اللّٰہِ حَقّ یاد رکھ

## مہاراجہ کشن پرشاد بہادر مدارالمہام دکن بالقابہ

١٢٣٧ رحلتِ فرزند سے ہیں راجہ صاحب درد مند … شاد کا دل اس مصیبت سے بہت ناشاد ہے

اکبرِ خونیں جگر اس غم میں ہو خود مبتلا … اُسکے لب پر بھی فغان و آہ ہو فریاد ہے

حرفِ تسکین و تسلی کیا زباں پر لائے وہ … شاد خود صوفی ہیں اُنکو درسِ حکمت یاد ہے

رحمتِ حق پر نظر ہو اور یہی ہے التماس … منزلِ ہستی کی یہ اِک فطرتی اُفتاد ہے

لطفِ اشفاقِ خدا کی گود میں پلتا ہو وہ … جنت الفردوس اُسکے دم سے اب آباد ہے

اس تصور میں رہے مہراج کی طبعِ بلند … یعنی اب عثمان پرشاد آسمان پرشاد ہے

١٢٣٨ لفظوں میں اجتماع نہ معنی میں نور ہے … ویران آج کوچۂ بین السطور ہے

شبلی کا خامہ صفحۂ ہستی سے اُٹھ گیا … اب مدِّ آہ دلوحِ دلِ ناصبور ہے

١٢٣٩ مشتاق ترا اکبرِ رنجور بہت ہے … افسوس یہی ہو کہ دکن دور بہت ہے

١٢٤٠ شبلی بھی اُٹھ گئے تو میرا اب دل کس کے پاس … شعر و سخن کی بزم نظر آتی ہے اُداس

ڈھونڈھا جو دل نے مادۂ سالِ انتقال … پھرنے لگا نگاہ میں یارِ سخن شناس

١٣ ۴۴ ہجری



## سر علی محمد صاحب راجہ محمود آباد

ہیں حضرت ساحر آج اک حسن کمال ہر مخزن حکمت و خرد اُن کا خیال
اشعار اکبر کے کیوں نہوں یاد اُن کو راجہ کے گھر میں موتیوں کا کیا کال

## سید فضل الحسن حسرت موہانی

تھا دلِ حسرت بھرا ارمان میں ہم نے لکھ بھیجا اُنھیں ہان میں
بھائی صاحب رکھ دو تم اپنا قلم ہاتھ میں لو اب تجارت کا علم
ہو چکی غیروں سے خویشی کی بہار بس دکھاؤ اب سودیشی کی بہار
کام کرو اُٹھو چڑھاؤ آستیں لَا یُضِیعُ اللّٰہُ اَجرَ المُحسِنِین

## اقبال

حضرتِ اقبال میں جو خوبیاں پیدا ہوئیں قوم کی نظریں جو آنکے طرز کی شیدا ہوئیں
یہ حق آگاہی یہ خوش گوئی یہ ذوقِ معرفت یہ طریقِ راستی خودداری بے تمکنت
اسکے شاہد ہیں کہ اُنکے والدین ابرار تھے باخدا تھے اہل دل تھے صاحبِ اسرار تھے
جلوہ گر ان میں انھیں کا ہے یہ فیضِ تربیت ہے ثمر اس باغ کا یہ طبعِ عالی منزلت
مادرِ مخدومۂ اقبال جنت کو گئیں چشم تر ہے آنسوؤں سے قلب ہے اندوہگیں
روکنا مشکل ہے آہ و زاری فریاد کو نعمتِ عظمیٰ ہے ماں کی زندگی اولاد کو
اکبر اس غم میں شریکِ حضرتِ اقبال ہے سالِ رحلت کا بیان منظور اُسے فی الحال ہے

واقعی مخدومہ ما تھیں وہ نیکو صفات — رحلت مخدومہ سے پیدا ہے تاریخ وفات

۱۰۴۴ فخرِ ملت تھے مہدی مرحوم دیکھو دن غم آنکا ہوا کہ دیکھو — سالِ رحلت کا مادہ اکبر مومن پاک ذیلیر لکھو ۱۳۴۳ھ

۱۳۴۱ھ

۱۰۴۷ صدمۂ فرقت میں کر کے مبتلا — آج ہاشم عازمِ جنت ہوا

قوتِ بازوئے عشرت چل بسی — اور مرا نورِ نظر رخصت ہوا

چوک کی مسجد الہ آباد میں ممتاز ہے — شہر میں سارے مسلمانوں کو اس پر ناز ہے

وسعت و رفعت میں تھی محسوس لیکن کچھ کمی — تنگ ہوتی تھی جگہ جب ہوں زیادہ آدمی

دین میں راسخ ہیں عبدالکافی نیکو صفات — انکی باتوں میں اثر انکے ارادوں میں ثبات

کی انھیں نے سعی دل سے اور لگائی حق سے لو — ہو گئی آخر خدا کے فضل سے تعمیر نو

ہو گئی کافی جگہ اسلام کے اقبال سے — کہہ رہی ہے مسجد اب اپنی زبانِ حال سے

مسجدِ کافی کی شانِ آسمانی دیکھئے — خاکساروں کی بلندی کی نشانی دیکھئے

## مرثیہ ہاشم مرحوم

۵ - جون ۱۹۲۳ء

۱۰۵۰ آغوش[*] سے سدھارا مجھ سے یہ کہنے والا — ابا سنائیے تو کیا آپ نے کہا ہے

اشعارِ حسرت آگیں کہنے کی تاب کس کو — اب ہر نظر ہے نوحہ ہر سانس مرثیا ہے

## آگرہ میں مقدمہ ہوا تھا

(ایک میم نے شوہر کو زہر دیا ایک صاحب نے اپنی میم کو قتل کیا)

۱۰۵۲ حالِ مسز کلاک و مسٹر فلم کھلا — تھا کل بیانِ پیشِ عدالت کھلم کھلا

اُنکو کرایا قتل اور اُنکو پلایا زہر — تہذیبِ مغربی کی یہ تکمیل اور یہ قہر

پردے پہ اعتراض ہوا اور زہر ہو دیا — پابیلکی پہ طعن ہوا اور یہ ستم روا

---

[1] رئیس جائیس اودھ وکیل الہ آباد [2] تعددِ ازدواج -

لاکھوں مقدمات ہوئے بعض کھل گئے ۔۔۔ گذرا زمانہ یاد کے دامن سے ڈھل گئے
فتنے کا ہے قصور نہ مفتون کا قصور ۔۔۔ سب کچھ ہے یہ خرابیٔ قانون کا قصور
پردہ نہیں طلاق میں آسانیاں نہیں ۔۔۔ جائز کہیں تعدد ازدواج یاں نہیں
فطرت کا اقتضا جو ہی کس طرح وہ رُکے ۔۔۔ پھر کیوں گناہ جرم کی جانب نہ دل جھکے
آسان ہو طلاق تو دل شاد کیجئے ۔۔۔ بے قتلِ غیر اپنا گھر آباد کیجئے
پردہ جو ہو تو ایسے مواقع بھی کم ملیں ۔۔۔ کیوں بزم میں ہیں شوخ نگاہیں بہم ملیں
قانون میں روا ہو اگر دوسرا نکاح ۔۔۔ پھر کیوں یہ قتل زوجۂ اولیٰ کا ہو مباح
جب پردہ و طلاق و تعدد روا نہیں ۔۔۔ پھر بد معاشیوں کے سوا کچھ دوا نہیں
جانیں ہزاروں جاتی ہیں بچے بلکتے ہیں ۔۔۔ مستانِ مرحلہ سے بھلا کب سرکتے ہیں
مغرب کا دل جو خواہرِ مشرق کے ساتھ ہو ۔۔۔ یہ بھی گھر و نہیں اُن کیلئے ملتی ہاتھ ہے
اکثر یہی ہے حالتِ قانونِ مغربی ۔۔۔ آزادیوں کی قید میں روح انکی ہے پھنسی
بس ظاہری نمود چمک اور ادا میں ہے ۔۔۔ دل کی خبر نہیں ہے کہ وہ کس ہوا میں ہے
لکچر ہے اس طرف تو اُدھر بہشتی بھی ہے ۔۔۔ اس سمت ناچ ہے تو اُدھر خودکشی بھی ہے
تعلیم عورتوں کی ضروری ہے لا کلام ۔۔۔ لیکن جو یہ اثر ہے تو بس دور سے سلام
ہم کو کمال شوق سے تعلیم دیجئے ۔۔۔ لیکن کچھ اپنے گھر کی بھی اصلاح کیجئے
ہم فائدہ اٹھائیں گے مغرب کے راج سے ۔۔۔ لیکن پناہ مانگیں گے ایسے رواج سے

(حسب فرمایش محمد عبد الرشید صاحب آرزو سوداگر دہلی)

دماغ کیلئے خوشبو کا کھیل اچھا ہے ۔۔۔ ہوا بھی مست ہوئی ہو کہ تیل اچھا ہے ۱۵۵۴
اِم آر آرزو کی یہ ترکیب دیکھیے ۔۔۔ نیٹو کو رنگ روپ میں مسٹر بنا دیا ۱۵۵۵

تاثیر میں مفید بنولے کا تیل تھا     خوشبو میں بھی اب اسکو لونڈر بنا دیا

(وکیل پنجاب)

۱۷۵۷ الف دین نے خوب لکھی کتاب     کہ ب دین نے پائی راہِ صواب

بست روزہ پسر سید عشرت حسین سلمہ حسب کی تاریخ ولادت (سید ظفر امام) تھی

۱۷۵۸ نظر امید کی اک غنچۂ دلکش کو تکتی تھی     فلک نے ناشگفتہ اسکو لیکن کر دیا رخصت
سمجھ میں کچھ نہیں آتا طلسم اس باغ ہستی کا     بہ صد حسرت کہی تاریخ زمرِ گلشن فطرت
۱۳۳۶ھ

(حسب فرمائش پنڈت مدن موہن صاحب مالوی)

۱۷۵۹ محرم اور دسہرہ ساتھ ہوگا     نباہ اسکا ہمارے ہاتھ ہوگا
خدا ہی کی طرف سے ہے یہ سنجوگ     تو کیوں کھینچیں نہ باہم صلح ہم لوگ

۱۷۶۰ مالوی کا مال کچھ اور مولوی کا مول کچھ     کہتے ہیں بازار میں اکبر سے تو بھی بول کچھ
بولا وہ دنیا کا سودا تو فقط اک کھیل ہے     عمدگی ہے مال میں اور مول میں جب میل ہے

۱۷۶۱ مرے عزیز میں شیعہ میں کسطرح یہ کہوں     کہ میں ہوں خوش جو ہوئی انکی درسگاہ جدا
دلی دعا ہے مگر یہ کہ رکن قوم رہیں     گر کچھ ہٹ وہ ہوں سب کے ساتھ خواہ جدا
بنائے کالج شیعہ الگ ہوئی بھی تو کیا     وہی ہے منزل مقصود گو ہے راہ جدا
برائے دولت و آنر ہے ایک ہی مرکز     نہیں ہے اب بھی طریق حصول جاہ جدا
یہ دونوں سایۂ الطاف مغربی میں ہیں     نہیں ہیں فضل الٰہی سے بادشاہ جدا
جو نسخہ تھا رزولیوشن کا ہے ادھر بھی وہی     نہ کوئی حصن جدا ہے نہ ہے سپاہ جدا
یہ دونوں اب بھی بدستور بھائی ہیں     نہیں ہے چرچ جو ہو جائے خانقاہ جدا
ٹرین ایک ہے پھر کیا جو دو ٹکٹ گھر ہوں     کہ اپنا بیگ سنبھالیں ملے پناہ جدا

وہ شیخ کی تھی ترقی یہ مجتہد کا عروج      نئے طریق کے ہیں حجب دو گواہ جدا
شب وصال کے نغمے الگ چھیڑے دو سمت      جنھیں ہو ہجر وہ کرلیں گے اپنی آہ جدا
عجب نہیں جو بلندی و اتحاد بڑھے      دکھائے رنگ جو دنیا کا انتباہ جدا
ہزار دور ہوں۔ اپنے جو ہیں وہ اپنے ہیں      کسی کی آنکھ سے ہوتی نہیں نگاہ جدا
مگن ہیں تھیٹر و انجینیر۔ رہے ذاکر      وہ کر ہی لیں گے کسی طور سے نباہ جدا
ثواب نیک خیالی بھی پائے گا اکبر      سو سائٹی میں بزرگوں کی ہو واہ واہ جدا

۱۶۶۳ حسن نظامی کو میں نے دیکھا شریف خصلت فقیر طینت      عمل ہے اپنی ہی عنصر و نمیں اگرچہ دہلی کی ہو ذہانت
عنان اندیشہ ہے مضطر ادھر ادھر گو کبھی مڑی بھی      وہ دست فن ہے کہ جس سے چھوٹی کبھی نہ حبل المتین وحدت
ضمیر میں اُس کے ہے تصوف معاشرت میں ہے بے تکلف      فروع جو کچھ بھی پیش آئیں اصول میں اُن کے ہے قناعت

وفات دختر جناب منشی افتخار حسین صاحب کاکوروی ڈپٹی کلکٹر لکھنؤ

۱۶۶۴ چل بسی وہ دختر گل پیرہن      ہو گیا ویراں ہمارا باغ آہ
سال رحلت کیا کہوں اے افتخار      دیکھتے ہی ہے جگر میں داغ آہ

۱۶۶۵ فغاں کہ سوخت ز غم جان افتخار حسین      دلش فسردہ شد از جور عالم فانی
تسنیم فاطمہ دخت عزیز نور نظر      نہال نورس و زیبا بباغ امکانی
جمال صورت و معنی خمیر ہستی او      بہ خلق مجسم سعادت بخلق لاثانی
فغاں کہ دست اجل پنجہ زد بدامن او      کشید رخت اقامت ز عالم فانی
بہار گلشن ہستی ہنوز نا دیدہ      پرید طائر روحش بحکم یزدانی
فراق لخت جگر را ز والدین بپرس      چہ برقہا کہ بیفگند سوز پنہانی
ہزار شعلہ حسرت کہ سر زد از دلہا      ہزار اشک مصیبت کہ کرد طغیانی

تاثیر میں مفید بنوے کا تیل تھا ۔ خوشبو میں بھی اب اسکو لونڈر بنا دیا

(وکیل پنجاب)

۱۶۵۷ الف دین نے خوب لکھی کتاب ۔ کہ ب دین نے پائی راہ صواب

بست روزہ پسر سید عشرت حسین سلمہ حسب کی تاریخ ولادت (سید ظفر امام) تھی

۱۶۵۸ نظر امید کی اک غنچۂ دلکش کو تکتی تھی ۔ فلک نے ناشگفتہ اسکو لیکن کر دیا رخصت
سمجھ میں کچھ نہیں آتا طلسم اس باغ ہستی کا ۔ بہ صد حسرت کہی تاریخ رمز گلشن فطرت
۱۳۳۶ھ

(حسب فرمائش پنڈت مدن موہن صاحب مالوی)

۱۶۵۹ محرم اور دسہرہ ساتھ ہوگا ۔ نباہ اسکا ہمارے ہاتھ ہوگا
خدا ہی کی طرف سے ہے یہ سنجوگ ۔ تو کیوں کھیلیں نہ باہم صلح ہم لوگ

۱۶۶۰ مالوی کا مال کچھ اور مولوی کا مول کچھ ۔ کہتے ہیں بازار میں اکبر سے تو بھی بول کچھ
بولا وہ دنیا کا سودا تو فقط اک کھیل ہے ۔ عمدگی ہے مال میں اور مول میں جب میل ہے

۱۶۶۱ مرے عزیز ہیں شیعہ میں کسطرح یہ کہوں ۔ کہ ہیں وہ خویش جو ہوئی اُنکی درسگاہ جُدا
دلی دعا ہے مگر یہ کہ رکن قوم رہیں ۔ گر بحیثیت وہ ہوں سب کے ساتھ خواہ جُدا
بنائے کالج شیعہ الگ ہوئی بھی تو کیا ۔ وہی ہے منزل مقصود گو ہے راہ جُدا
برائے دولت و آنر ہے ایک ہی مرکز ۔ نہیں ہے اب بھی طریق حصول جاہ جُدا
یہ دونوں سایۂ الطاف مغربی میں ہیں ۔ نہیں ہیں فضل الٰہی سے بادشاہ جُدا
جو نسخہ تھا رزولیوشن کا ہے ادھر بھی وہی ۔ نہ کوئی حصن جدا ہے نہ ہے سپاہ جُدا
یہ دونوں اب بھی بدستور بھائی بھائی ہیں ۔ نہیں ہے چرچ جو ہو جائے خانقاہ جُدا
ٹرین ایک ہے پھر کیا جو دو ٹکٹ گھر ہوں ۔ کہ اپنا بیگ سنبھالیں ملے پناہ جُدا

